# خطبۂ کانووکیشن جامعۂ پنجاب

منعقدہ ۱۹ر دسمبر سنہ ۱۹۲۵ عیسوی

یور ایکسی لنسی۔ معزز نائب امیر جامعہ رفقائے مجلس انتظامی (سن ڈیکیٹ)، اور جامعہ پنجاب کے فارغ التحصیل حضرات۔

آپ کے معزز نائب امیر جامعہ نے (وائس چانسلر) سالانہ خطبۂ کانووکیشن پڑھنے کی مجھے لاہور میں شفقت آمیز دعوت دی۔ مجھے اس دعوت کے قبول کرنے میں ایک خاص مسرت ہوئی۔ اس لئے کہ ملازمت کی ابتدا ہی میں میری تعیناتی اس پرانے شہر میں ہوئی۔ اس وقت میں یہاں بہت کم مدت ٹھیر سکا۔ لیکن اس تھوڑے سے زمانہ قیام میں مجھے بہت سے ایسے احباب سے شناسائی کا شرف حاصل ہوا جن کے نام آپ کی جامعہ کی تقویم (کالنڈر) کے صفحوں کی زینت ہیں۔ دو نوں قزل باش بھائی سر نوازش علی اور ناصر علی، دو درویش کامل قمرالدین اور جمال الدین دو بڑے قانون داں سر پرتول چندر اور لالہ مدن گوپال اور خان بہادر برکت علی اور مفتی سلیم اللہ جو بجائے خود ایک جدا جدا طبقہ کا حکم رکھتے تھے یہ کیا خوبیوں کے انسان تھے، کرم فرما، با وقار اور علم میں رچے ہوئے بھلے لوگ جو افسوس ہے کہ اب اپنی سرگرمیوں کی جولانگاہوں سے ناپید ہو چکے ہیں۔ خوشی کی بات ہے کہ اب بھی آپ لوگوں کے درمیان ایسے چند نفوس سرگرم کار ہیں جن سے اس زمانہ میں مجھے ملنے کا موقع نہیں ملا۔ لیکن جن کی ملاقات کا فخر مجھے بعد میں آپ کے صوبہ کی حدود کے باہر حاصل ہوا۔ ان لوگوں میں ایک تو آپ کے صوبہ کے ممتاز صدر حکومت ہیں جن کے تحت کام کرنے کی مجھے اس وقت مسرت نصیب ہوئی جب کہ برطانوی مملکت ہند کے مالیات کی باگ ان کے ہاتھ میں تھی دوسرے آپ کے فاضل نائب امیر جامعہ ہیں ان سے مجھے ملاقات کی ایک مدت سے آرزو تھی۔ کیوں کہ ان کو ہندوستانی فنون لطیفہ اور کلچر سے گہری دلچسپی ہے اور حسن اتفاق سے میں ہندوستانی جامعوں کی کانفرنس کے موقع پر ان سے مل بھی چکا ہوں۔ تیسرے میرے معزز میزبان ڈاکٹر سر میاں

محمد شفیع ہیں جن کے سر کئی کارناموں کے اعزاز کا سہرہ بندھ چکا ہے۔ اور جن کی ذات سے ابھی بہت سے کاموں کی توقعات وابستہ ہیں۔ چوتھے آپ کے ناظم تعلیمات ہیں۔ یہ دراصل میرے ہی صوبہ سے تشریف لائے ہیں اور جنہوں نے ابھی کچھ زیادہ دن نہیں گذرے کہ پونا کی مسلم کانفرنس کے روبرو پنجاب کے تعلیمی کارناموں کا قابل قدر تذکرہ پیش کیا تھا۔ یہ کلکتہ یونیورسٹی کمیشن کے ان تھک معتمد تھے اور اجنٹا اور بعد حیدرآباد میں مجھ کو ان کے اور سرمائیکل ساڈلر اور دیگر ارکان کمیشن کے ساتھ جو دن گذارنے کا موقع ملا وہ دن میری یاد کے خزانہ میں ہمیشہ جگا جگا کر رکھے جائیں گے۔ اور پانچویں آپکے نہیں مجھے یہ کہنا چاہیئے کہ ہمارے قومی شاعر ہیں جن کی شاعری کی بانگ دراصرف ہندوستان کی ہی نہیں بلکہ ساری ایشیاء کی فضا میں گونج رہی ہیں۔

جیسا کہ میں نے ابھی عرض کیا ہے، آپ کی دعوت سے مجھے سچی مسرت ہوئی اس لئے کہ اس بہانہ سے مجھے ایک ایسے شہر کو پھر دیکھنے کا موقع ہاتھ آیا جو بہت سی تاریخی اور شخصی باتوں کی یاد کو تازہ کرتا ہے۔ جب میں نے ان اصحاب کی فہرست پر نظر دوڑائی جو زندگی کے مختلف شعبوں میں امتیاز پا چکے تھے اور جنہوں نے آپ کو مخاطب کیا تھا خصوصاً سر آشوتوش مکرجی کی بڑی اور زبردست شخصیت پر جب میری نظر پڑی جن کا نام میرے قریب کے پیش رو اصحاب میں ہے اور جن کے متعلق بلا مبالغہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ انہوں نے کل علمی دائرہ کو اپنی مملکت اور تعلیم کے میدان کو اپنی قلمرو بنا لیا تھا تو میں اس بات کا اقرار کرتا ہوں کہ آج جو میں آپ کو خطاب کر رہا ہوں۔ اس ذمہ داری کے کام کو میں نے بہت کچھ دھڑکتے دل کے ساتھ اور ہچکچاتے ہوئے قبول کیا اب چونکہ میں اس ذمہ داری کو اپنے سر لے چکا ہوں میں آپ کو کم سے کم اس بات کا یقین دلانا چاہتا ہوں کہ میں ہندوستانی

طالب علم کی خواہ وہ کہیں ہو اصلی اور اخلاص مندانہ ہمدردی اور ہندوستانی تعلیم کے کام کی ترقی کی مستقل اور خالص آرزو ان باتوں میں ان اپنے پیش رو نامورروں سے مساوات کے دعوے کی جسارت کرسکتا ہوں۔ البتہ جہاں تک علم و فضل اور خداداد دماغی استعداد کا تعلق ہے میں اس بارے میں اپنے آپ کو جتنا کچھ سمجھوں اس سے بڑے لوگ کہیں بڑھے چڑھے تھے اس لئے اے جامعہ پنجاب کے فارغ التحصیل نوجوانوں مجھے امید ہے کہ میں جو امور آپ کے سامنے پیش کروں گا آپ ان باتوں سے اکتائیں گے نہیں اور اس بات کو یاد رکھیں گے کہ یہ الفاظ ایک ایسے شخص کی زبان سے نکلیں گے جس کے دل میں آپ کا درد ہے اور جو آپ کی طرح ایک ہندوستانی کالج میں طالب علم رہ چکا ہے اور جس نے عمر بھر ایک طالب علم بنے رہنے کی کوشش کی ہے اور اس حیثیت سے آپ کی احتیاجوں، بلند حوصلوں، اور خدشوں کا درد شریک کی طرح پورا پورا احساس رکھتا ہے۔

# ہندوستانی جامعہ کے فرائض

میں یہ کہتا ہوں اور یہ کوئی نئی بات نہیں ہے بلکہ میں وہی بات دہرا رہا ہوں جس کی آواز ہر طرف سے آرہی ہے اور مختلف الرائے اصحاب بھی جس معاملہ میں ہم زبان ہیں کہ ہمارا ہندوستانی نظام جامعہ اور سچ تو یہ ہے کہ ہمارا سارا نظام تعلیمی اپنے مقاصد کے حصول میں بہتر طور پر کامیاب ہوگا اگر اس کو ہمارے وطن کی موجودہ ضرورتوں کے ساتھ اور زیادہ وابستہ کر دیا جائے یہ اب محسوس ہونے لگا ہے کہ اس وقت ملک کو اس کی ضرورت نہیں ہے کہ غیر معین طور پر روز افزوں ایف۔ اے اور بی۔ اے پاس لوگوں کی تعداد بڑھتی جائے اور یہ تعداد سرکاری ملازمت کی خواہاں رہے۔ اور یہ

ملازمت کے نہ ملنے کی صورت میں بے روزگاروں کی فوج میں اور اضافہ کردے۔ اس طرح کے بے روزگاری کے شکار بے چین رہیں گے۔ اور جو لوگ ہندوستانی طالب علم سے ذرا سی بھی ہمدردی اور ہندوستانی نظامِ تعلیمی کی تاریخ سے کچھ بھی واقفیت رکھتے ہیں وہ یہ تسلیم کریں گے کہ یہ ناانصافی کے احساس پر مبنی بے چینی بے جا نہیں۔ ملک کو ضرورت ایسے آدمیوں کی ہے جو ملک کی بقا کے ہر قسم پیشوں اور کاروبار میں کھپ جائیں یہ لوگ صرف تعلیم یافتہ ہی نہ ہوں بلکہ جہاں تک ہو سکے اعلیٰ تعلیم یافتہ اور بہ خصوصیت کے ساتھ اس کام کے تربیت یافتہ ہوں جوان کو تعلیم سے فارغ ہو کر کرنا ہوگا۔ یہ ایک مسلمہ سی بات ہے کہ بحالت موجودہ ہندوستان کو ضرورت تربیت یافتہ ماہرینِ زراعت، تربیت یافتہ کاروباری لوگوں کی ہے۔ دفاتر کے کلرکوں کی نہیں۔ تربیت یافتہ انجنیر، ڈاکٹر، کارخانہ دار اصحاب فنونِ لطیفہ، صناع، لوہار، جلاہے، کمہار۔ غرض کہ بجز کلرکوں کے اور ہر چیز میں تربیت یافتہ لوگوں کی ضرورت ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس وقت بھی تربیت یافتہ یا کم سے کم صاحبِ اسناد کلرکوں کی تعداد مانگ سے بڑھی ہوئی ہے۔ حالانکہ ملک کا پیداواری کام بیشتر ان لوگوں کے ہاتھوں میں ہے۔ جو نسبتہً باحسن وجوہ اپنے کام کو انجام نہیں دے سکتے، اس بات کو یاد رکھنا چاہئے کہ دولت (اسٹیٹ) یا قوم کے لئے یہ بات کبھی مفید نہیں ہو سکتی کلرکوں (اور عہدہ داروں) کی تعداد میں ہمیشہ اضافہ ہوتا جائے۔ اور اس طرح نظم ونسق کی مشین ہی پیچیدہ اور محض نظم ونسق کے مصارف زیادہ ہوتے جائیں۔ دولت کا مطمحِ نظر تو یہ ہونا چاہئے کہ کلرکوں (اور عہدہ داروں) کی اقل تعداد مستقلاً معین ہو جائے۔ لیکن تربیت کے ذریعہ یہ تعداد پوری طرح کارآمد اور کارگذار بنائی جائے۔ اس سے ایک طرف مشنری سیدھی سادھی رہے گی اور دوسری طرف

نظم و نسق کے مصارف میں بھی تخفیف ہو جائے گی اور دولت کو اس بات کا موقع ملے گا کہ ہر ممکنہ ذریعہ سے ملک کی پیداوار ثروت کو پال پوس سکے۔ ہندوستان میں جیسا کہ آپ کو معلوم ہے تاریخی اتفاقات نے فطری ترتیب کو الٹ دیا ہے۔ جامعات اس بے ترتیبی کو درست کرنے میں بڑی مدد دے سکتی ہیں، لیکن یہ ایسی صورت میں ہو سکتا ہے کہ جامعات کو نظامِ تعلیمی کی ملکی ضرورتوں کے لحاظ سے اصلاح نظرِ ثانی اور اقتدار میں وہ حصہ حاصل ہو جائے جس کی وہ مستحق ہیں۔ اس کو سن کر فوراً یہ اعتراض ہو سکتا ہے کہ "یہ کام جامعہ کا نہیں ہے" بے شک یہ کام بہ حالاتِ موجودہ جامعہ کا نہیں سمجھا جاتا اور میرا کہنا یہ ہے کہ یہ کام جامعہ سے متعلق ہونا چاہیئے۔

جامعہ کو چاہیئے کہ وہ اِس ملک یا صوبہ کا جہاں وہ اپنا کام انجام دے رہی ہے اپنے آپ کو بہ منزلہ اِس دماغ کے بنالے جو وہاں کے تعلیمی مسائل کو سوچے اور وہاں کے تعلیمی نظام کو چلائے۔ ان تعلیمی مسائل کو ٹھنڈے دل اور بے لاگ استدلال سے سوچے جن پر غور و فکر کے لئے حکومت کے اربابِ حل و عقد بوجہ کثرتِ کار وقت نہیں دے سکتے۔ اور سیاسی فرقوں کے ارباب کو کبھی ان دقتوں کا سامنا نہیں ہوتا اور پبلک (عامۃ الناس) کبھی ان کی اہمیت کو خاطر میں نہیں لاتی۔ آپ کے ذہن میں جامعہ کا تصوّر یہ ہے کہ جامعہ ایک امتحانی جماعت اور کسی حد تک تدریسی جماعت ہے۔ اس جماعت کا فریضہ یہ ہے کہ ایک روزمرّہ کی اجیرن سی کہانی کا سمجھا بوجھا انجام ٹیم ٹام سے فراہم کردے فوقانی نظام کے گھڑے گھڑائے طلبہ پر بی، اسے کا چھاپہ لگا دیتی ہے۔ جس طرح بحری کے شربتوں کی بوتلوں کے بھرنے اور کاگ لگانے کے بعد جانچ پڑتال کر کے مہر لگا دی جاتی ہے مجھے توی توقع ہے کہ وہ دن دور نہیں کہ جامعہ ایک سوچنے والی تحقیقاتی

اور حکمران جماعت ــــــ یعنی ایک ایسا جسد بن جائے جو اپنا نفس اور ارادہ علیحدہ رکھتا ہو۔ اس جماعت کا نفس اور ارادہ ہمارے نفوس اور ارادوں سے بالاتر ہوگا۔ اس لئے کہ ایسی جماعت کے نفس میں علمی گہرائی اور اس کے ارادہ میں زیادہ بے لاگ فیصلہ کی صلاحیت ہوگی، اور اس طرح ایسی جماعت تعلیم کے معیار کو بہت اونچا کر دے گی۔ اور اس اونچان پر سے اس معیار کو گرنے نہ دے گی۔

# نظام تعلیمی کی نظر ثانی

یونی ورسٹی کو اپنے میدان تعلیمی کے دماغ کی حیثیت سے جو پہلا کام کرنا ہوگا وہ میں نے جو جامعہ کے فرائض کا تصور بیان کیا ہے اس کے مطابق یہ ہے کہ جامعہ تعلیم کی جملہ منزلوں کے لئے ایک حاوی اور مکمل نظام سوچے۔ آپ کو معلوم ہے کہ بالفعل تعلیم کی تین منزلیں قرار دی گئی ہیں تحتانی۔ ثانوی (جس میں وسطانی اور فوقانی مدارس شمار کئے جاتے ہیں) اور جامعی۔ ہر منزل کا مدعا یہ ہے کہ آئندہ منزلوں کے لئے طلبہ کو تیار کیا جائے اور جب تیاری مکمل ہو جائے تو آگے کی منزل کا پروانہ طلبہ کو دیا جائے یہ منزلیں اس طرح قائم نہیں کی گئی ہیں کہ ہر منزل بطور خود کافی ہو اور کسی خاص تعلیمی مقصد کو پورا کر دے۔ اس لئے کہ میں یہ سوال اٹھانا چاہتا ہوں کہ کیا یہ ممکن نہیں ہے کہ ان تین منزلوں کی بجائے تعلیم کی تین جداگانہ شقیں قرار دی جائیں۔ ہر شق بذات خود کافی و وافی ہو اور ایک واضح مقصود کے پیش نظر ہر شق کے انتظامی کل پرزے ایسے موزوں بٹھائے جائیں کہ مقصود اپنے آپ حاصل ہو جائے۔

(۱) ناگزیر نصاب۔ مثال کی طور پر تحتانی منزل کو لی جئے۔ اس منزل کا منشا یہ ہے کہ متبیئر کم سن

بچوں کی ابتدائی درس و تدریس ہو جائے۔ اس منزل کا موجودہ نظام کے تحت ایک بڑا مقصد یہ ہے کہ اس منزل سے فارغ ہو کر بچے اس قابل ہو جائیں کہ مردم شماری کے وقت ان کا لکھے پڑھوں میں شمار کیا جائے اس سے بڑھ کر اگر کوئی مقصد ہے تو یہ کہ بچے اس کے بعد کی منزل ــــ ثانوی منزل ــ میں قدم رکھنے کے اہل ہو جائیں جس کے معنی یہ ہیں کہ تحتانی منزل اس راستہ کا ایک حصہ ہے۔ جس کے اس سرے پر پہونچ کر یہ بچے سند یافتہ کلرک بن سکیں گے۔ اس کے علاوہ تحتانی تعلیم کا بہ حیثیت تحتانی تعلیم کوئی مقصود ہی نہیں ہے۔ اس بات کو پیشِ نظر رکھنے کے بعد کہ تحتانی مدرسوں میں پڑھنے والوں میں سے اکثر پڑھائی سے فارغ ہو کر دیہات میں پیشے اختیار کرتے ہیں یہ سوال بے جا نہیں کہ کیا تحتانی تعلیم کو ان بچوں کے لئے جو اسے حاصل کرتے ہیں زیادہ موزوں نہیں بنایا جا سکتا۔ جس کا نتیجہ یہ ہو کہ ان کو اپنی زندگی گذارنے کے لئے بہتر ذہنی ساز و سامان مل جائے۔ حضرات! مجھے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس پہلی اور سب سے اہم تعلیمی منزل میں ان جملہ مضامین کی تعلیم دی جانی چاہئے جو بہ لحاظ اہمیت اوّلیت کا درجہ رکھتے ہیں ــــ ایسے مضامین جن کا جاننا دَولت (اسٹیٹ) کے ہر شہری (سٹی زن) کے لئے کار آمد ہے۔ خواہ وہ شہری مرد ہو یا عورت اور خواہ اس کا پیشہ کچھ ہی ہو۔ اور جو ہر شخص کو بہتر شہری اور اس کے کام کو زیادہ مفید بنا دیں۔ ان مضامین اور ان کی تعلیم کو میں ناگزیر نصاب یا تعلیم کہنا بہتر سمجھتا ہوں۔ اس قسم کے ناگزیر مضامین میں بہت سے ایسے مضامین بھی شامل ہوں گے۔ جن کی تعلیم اب وسطانی (مڈل) مدارس میں دی جاتی ہے۔ نہیں کچھ حصہ اُن مضامین کا بھی ان میں آجائے گا جو فی الحال فوقانی (ہائی) مدارس سے متعلق ہے۔ مجھے ذاتی طور پر اس بات کا یقین ہے کہ تحتانی تعلیم میں اس وسیع نصاب کا بندوبست ہو سکتا ہے لیکن ایک شرط ہے۔ وہ یہ کہ

تحتانی تعلیم دیسی زبان میں دی جائے اور ان مضامین کے مطابق اس زبان میں مناسب درسی کتابیں (ریڈریں وغیرہ) تیار کرالی جائیں اور ہر تحتانی مدرسہ میں موزوں کتابوں کے کتب خانے قایم کر دئے جائیں۔ صرف یہی کافی نہو گا۔ اس بات کی بھی اٹل ضرورت ہے کہ ایسے ناگزیر مضامین کے مطابق جو مدرسے درس دیتے ہوں۔ ان میں درس تدریس محض ادبی یعنی کتابی نہ ہو بلکہ ان مدرسوں کی تعلیم کا ایک عملی رُخ بھی ہو جس میں دیہاتی مدارس کی صورت میں زراعت، باغبانی، اور گھریلو صنعتوں اور شہری مدارس میں فنون لطیفہ اور پیشوں کی تعلیم دی جائے۔ حیدرآباد میں اس قسم کا ایک تجربہ کیا جا رہا ہے اور اس تجربہ سے یہ بات ثابت ہوئی ہے کہ جو لڑکے اپنی تعلیم کا ایک حصہ اس طرح کسی پیشہ میں دست گاہ حاصل کرنے کے لئے صرف کرتے ہیں وہ اسی مدت میں جو مجموعی نصاب تعلیمی کے تحت اور لڑکوں کو تحتانی اور فوقانی منزلوں میں گذارنی پڑتی ہے کس قدر زیادہ ترقی کر سکتے ہیں۔

(ب) پیشہ وری فوقانیہ مدارس۔ اس طرح کے ضروری نصاب کو ختم کرکے لڑکا یا تو تعلیم ہی کو خیرباد کہے گا۔ اور زراعت یا کسی اور پیشہ میں لگ جائے گا۔ کیوں کہ جو تحتانی تعلیم اس طرح تنظیم پائے گی وہ اس کے لئے کافی پیشہ وری کی تعلیم سمجھی جانی چاہئے یا لڑکا یہ کرے گا کہ وہ جس پیشہ کی فکر میں ہے اسی پیشہ کا خاص تعلیمی نصاب لینا چاہے گا۔ اس خاص تعلیمی نصاب سے فارغ ہوکر اسے اختیار ہو گا کہ جامعہ کی تعلیم سے کنارہ کرے یا کسی جامعہ کے نصاب کو اختیار کرے۔

جس طرح میں نے ابھی اس پر زور دیا ہے کہ تعلیم کی پہلی منزل کو ایک مکمل تربیت کی صورت ان لڑکوں کے لئے دی جائے جو مدرسۂ تحتانیہ سے آگے نہیں بڑھنا چاہتے

یہ نصاب اچھی طرح سوچ سمجھ کر قرار دیا جائے اور اس کے اختتام پر طالب علم ایک خاص مقصود کے لئے تیار ہو جائے یہ نہ ہو کہ مدرسہ تحتانیہ سے نکلنے کے بعد لڑکے کی حالت سے یہ معلوم ہو کہ اس نے گویا ایک راستہ ادھورا طے کر کے چھوڑ دیا اور ایسی جگہ چھوڑ دیا جہاں کسی بات کی تکمیل نہیں ہوتی۔ غرض ان امور کے مدنظر میں اس کو مناسب خیال کرتا ہوں کہ اس امر پر غور کیا جائے کہ دوسری منزل کو کہاں تک ایسا بنایا جا سکتا ہے کہ اس سے ان مقاصد اور ضرورتوں کی تکمیل ہو جائے جن کے لئے مزید تعلیم اور تربیت کی ضرورت ہے میرا مشورہ یہ ہے کہ جب یہ ناگزیر نصاب کی تکمیل کر لی جائے تو لڑکے مدارس فوقانیہ میں داخل ہوں۔ ہر مدرسہ فوقانیہ کا مقصد یہ ہو کہ ایک خاص پیشہ کی تربیت جہاں تک ہو سکے کافی اور مکمل دے مثلاً ایک لڑکا فنون لطیفہ میں ماہر ہونا چاہتا ہے یہ لڑکا ناگزیر نصاب تحتانیہ کو ختم کر کے مدرسہ فنون لطیفہ میں داخل ہو جائے گا۔ انجنیری کا شوقین مدرسہ انجنیری، طب کا طالب مدرسہ طبیہ وغیرہ میں تعلیم پائے گا۔ ان مدارس فوقانیہ سے بھی جو طلبہ اپنے فن میں اعلیٰ درجہ کی تعلیم کے خواہشمند ہوں گے ان کا احتیاط سے انتخاب کیا جائے گا اور وہ جامعہ کے احاطہ میں قدم رکھیں گے۔ سرکاری ملازمت کی تیاری بھی قانون یا طب کی طرح ایک پیشہ کی تربیت سمجھی جائے گی اور اس تربیت کے لئے بھی خاص درس گاہیں ہوں گی ان پیشہ وری مدارس کا انتظام تو جامعہ نہیں کرے گی۔ لیکن ان کی نگرانی جامعہ کے سپرد کی جائے گی اس قسم کی نگرانی کے لئے جامعہ کو دو ضروری فرائض میری رائے میں مجبوراً انجام دینے ہوں گے۔ پہلا فرض تو یہ ہوگا کہ جامعہ مسلسل تحقیقات کرے اور مواد فراہم کرے جس سے ان مختلف پیشہ لوگوں کی تعداد معلوم ہو سکے جن کی ضرورت حکومت، ریلوے کمپنیوں، پبلک، اور خانگی دفاتر

اور کارخانوں کو ہوگی اور اس بات کی نگہداشت کرے کہ ان پیشوں کے مدارس میں ضرورت سے بہت زیادہ تعداد تعلیم کی غرض سے شریک نہ ہو سکے ان اعداد شمار کی فراہمی جامعہ کے لئے ایک بالکل نیا مسئلہ ہوگا اور یہ بھی ضروری ہے کہ یہ ایک دقت طلب کام ثابت ہو۔ لیکن تجربہ اور رفتہ رفتہ ہر سال کے اعداد کے اکٹھا ہو جانے کے بعد جامعہ ملک کی ضرورتوں کا قریب قریب صحیح اندازہ کر سکے گی۔ دوسرا ناگزیر فریضہ جامعہ کا یہ ہوگا کہ ان مدارس میں جو تعلیم دی جائے گی اس کی نوعیت نصاب اور مدت کا تعین اس لحاظ سے کرے کہ ملک کی ضرورتوں کے مطابق مختلف پیشوں اور کاموں کے لئے آدمی تربیت پا جائیں۔

میں نے ان مدارس میں سوچ سمجھ کر طبی، انجنیری اور قانون کے مدارس کو شامل کیا ہے۔ کیوں کہ مجھے یہ محسوس ہوتا ہے کہ ان پیشوں کی تعلیم کو طلبہ کی بہت آگے کی منزل سے متعلق کیا گیا ہے اور اس سے یہ قباحت پیدا ہو گئی ہے کہ ان پیشوں کی تربیت اور تعلیم کا صرفہ بہت زیادہ ہو گیا ہے اور اس اخراجات کی زیادتی کا نتیجہ یہ ہے کہ اب ہمارے ہاں جو ڈاکٹر، انجنیر، وکیل، اور زراعت دان ہیں وہ اپنی تعلیم کی مناسبت سے بہت اونچے معاوضہ کے متوقع ہیں۔ خواہ وہ سرکاری ملازمت میں آنا چاہیں خواہ پبلک طور پر اپنا پیشہ کریں اور اتنا زیادہ معاوضہ ہمارا ملک دے نہیں سکتا۔ ہوا یہ ہے کہ بے ضرورت حد تک ایسے تعلیم یافتہ لوگوں کی تعداد بڑھا دی گئی جن کو ان کی طویل اور قیمتی تعلیم کی مناسبت سے گذارے کے قابل معاوضہ نہیں مل سکتا اور لطف یہ ہے کہ موجودہ نظام تعلیمی نے ان ضروری پیشوں میں جن کا ابھی ذکر کیا گیا ہے ایسے کافی تربیت یافتہ لوگ پیدا نہیں کئے جن کے تعلیمی مصارف کم ہوتے

اور جو واجبی معاوضہ پر ملک کی خدمت کر سکتے۔ ایک واقعی مثال ڈاکٹروں کی لی جیئے
ہندوستان کو ڈاکٹروں اور صحت افسروں کی بڑی تعداد کی ضرورت ہے۔ جو ملک کے
دور دراز حصوں تک میں پہونچ جائیں اب ہوتا گیا ہے کہ ہمارے طبی طلبہ ایک سخت
نصاب کی تعلیم اٹھارہ برس حاصل کرنے کے بعد کہیں مطب کرنے کے اہل سمجھے جاتے
ہیں، اور یہ مدت بھی یہ فرض کر کے رکھی گئی ہے کہ طالب علم مختلف سالانہ امتحانات میں
سے مسلسل کامیابی کے ساتھ نکلتے جائیں کیا اس طرح کا انتظام ممکن نہیں کہ حسب ضرورت
تعداد ایسے ڈاکٹروں کی جو معمولی دکھ بیماریوں میں دکھ سے نجات دے سکیں۔ ایک
ایسے نصاب کے تحت تیار کی جائے جس میں بجائے کم سے کم اٹھارہ سال کے زیادہ
سے زیادہ چودہ سال کی تعلیم کافی ہو۔ چودہ سال بھی اس طرح کہ سات سال ابتدائی
ناگزیر اور سات سال بعد کے پیشہ وری کے نصاب میں صرف ہوں، آپ ناواقف
نہیں کہ سرکاری سررشتۂ طبیہ میں تین طرح کے ڈاکٹر ہوتے ہیں سب اسسٹنٹ، اسسٹنٹ
اور سول سرجن۔ میں نے یہ بات پائی —— کم سے کم حیدرآباد دکن میں۔ کہ جن لوگوں
نے ایسی طبی تعلیم پائی ہے۔ جس کی مدت میں نے ابھی اٹھارہ سال بیان کی ہے۔ یعنی
جنہوں نے جامعہ کی طبی سند حاصل کی ہے۔ یہ لوگ اسسٹنٹ سرجن ہوتے ہیں اور ان کی
تعداد ضرورت سے زیادہ ہوتی ہے، اور ایسے طلبہ کی تعداد جو سب اسسٹنٹ سرجن
کی سند کی کوشش کریں اس تعداد سے کہیں کم ہے، جس کی واقعی مانگ ہے۔ انجینیری میں بھی
یہی حال ہے اس فن کی جامعہ کی سندیں جن لوگوں نے حاصل کی ہیں وہ گویا انجینیری کی اعلیٰ
شاخوں کے لئے تیار ہوئے ہیں۔ وہ ایسی سرکاری ملازمت یا خانگی کام کے لئے شوق
سے آمادہ ہیں جس کے لئے زیادہ مختصر اور کم خرچ تربیت جیسی کہ سوپروائزروں اور

اور سی روں کو دی جاتی ہے کافی ہوتی۔

میں اب جس مشورہ کے پیش کرنے کی جسارت کرتا ہوں وہ یہ ہے کہ جامعہ اس بات کی تحقیق کرے کہ کتنے آدمی اور کن اصولوں کے تحت کس قسم کی تعلیم سے بہرہ ور ہو کر ملک کے ان ضروری شعبوں میں خدمتوں کو سرانجام دے سکیں گے۔ جامعہ کو اس بات کا بھی خیال کرنا ہوگا کہ جتنی تعداد کو تعلیم دینی ہے اسی حد تک ان کی تعلیم کا معقول اور کافی ووافی انتظام کیا جائے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ جو لوگ بچ رہیں گے وہ خواہ مخواہ ان مدرسوں میں ہجوم نہیں کریں گے اور اپنا روپیہ بے سود صرف نہ کرنے پائیں گے۔ وہ لوگ ناگزیر تعلیم سے استفادہ کر کے تعلیمی میدان میں آگے نہیں رہیں گے بلکہ اپنے اپنے پیشوں میں لگ جائیں گے اور سوسائٹی کے دولت پیدا کرنے والے کماؤ افراد بن جائیں گے۔

جامعہ کو یہ بھی یاد رکھنا پڑے گا کہ جو لوگ پیشہ وری کے مدرسوں میں تعلیم پائیں وہ تعلیم سے فراغت پا کر جو نکلیں تو ان کے لئے ایسے کام موجود ہوں جن سے وہ اپنی حسب لیاقت روپیہ کما سکیں اور ایسا نہ ہو کہ ان سے اوپر والی منزل کے لوگ اپنی تعداد کی زیادتی کے باعث ان بیچاروں کے میدان میں آن کودیں اور ان کو کہیں کا نہ رکھیں میں پھر اس کو دہرانا چاہتا ہوں کہ پہلے پہل تو اس طرح جو اعداد فراہم ہوں گے وہ صحت سے بہت دور ہوں گے اور اس غیر صحیح تعداد کے لئے انتظام کیا جائے گا وہ ان معنوں میں ناقص ہوگا کہ صحیح تعداد وہاں سے تعلیم پا کر نہ نکل سکے گی۔ لیکن رفتہ رفتہ جامعہ کو صحیح تعداد کا اندازہ ہوتا جائے گا اور ساتھ ہی اس کو صحیح تعلیمی معیار کا بھی پتہ مل جائے گا۔ یہ سب باتیں اسی وقت ظہور میں آسکیں گی کہ پہلے اس بات کو تسلیم کر لیا جائے کہ ان امور کو بھی لازمی طور پر مادر علمی کے احاطۂ اقتدار میں آجانا چاہئے میں یہ پوچھتا ہوں کہ ایسا کیوں

نہ ہو؟ کیا اب جامعات اس پر روز بروز مجبور نہیں ہیں کہ اپنے فارغ التحصیل لوگوں کے لئے فراہمی ملازمت کے بورڈ (دفتر) قائم کریں میں نے جو کچھ کہا وہ اسی مسئلہ کے حل کے متعلق ایک مشورہ ہے۔

(ج) جامعی منزل۔ اب میں تیسری اور سب سے اونچی تعلیم جامعہ کی تعلیم کے بارے میں کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں۔ جب طلبہ فوقانیہ مدرسوں سے فراغت پائیں گے تو ان کو جامعہ اپنے زیرِ عاطفت لے لے گی۔ ان طلبہ کو کوڑے کرکٹ کی طرح علیحدہ کر دے گی جن کی حالت ناکافی یا ناپسندیدہ ثابت ہوئی ہو۔ اس کے معنی دوسرے لفظوں میں یہ ہونگے کہ جامعہ طلبہ کی ایک محدود اور منتخب تعداد کی درس تدریس راست اپنے ذمہ لے گی اس تعداد کو خود طلبہ کی قابلیت اور جامعہ کے نصاب کو پورا کرنے کا رجحان اور ملک کی ضرورتوں کے لحاظ سے جتنی تعداد ہونی چاہئے یہ امور جامعہ کے طلبہ کی تعداد کو محدود کریں گے۔ میں جن باتوں کو جامعہ کی ادنیٰ سرگرمیوں سے موسوم کرتا ہوں وہ کم ہو جائیں گی اور ان کی پیچیدگیوں سے نجات مل جائے گی اور جامعہ کو موقع ملے گا۔ کہ اپنی اعلیٰ سرگرمیوں میں آزادی کے ساتھ منہمک ہو جائے یہ اعلیٰ سرگرمیاں میری رائے میں یہ ہیں تحقیق (ری سرچ) اور خصوصی مہارت۔ اس کے علاوہ متمدنہ ممالک میں بعض اوقات تعلیمی اور تعلیم سے گتھے ہوئے چند مسائل بعض سیاسی مسائل کی طرح شدید اور نازک صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ جامعہ کا یہ بھی فرض ہو گا کہ ایسے مسائل کی دریافت کرے اور غور و فکر کے بعد ان کا حل پیش کرے۔ جامعہ اس بارے میں بہترین کام کر سکتی ہے اس لئے کہ جامعہ کی فضا میں سکون اور وہاں کا فیصلہ بے لاگ ہو گا۔ اور ان لوگوں کا فیصلہ ہو گا جو صاحب علم و فضل ہوں گے۔ ایسی فضا میں جہاں نسلی، ملّی (کمیونل)

دفتر شاہی (بورڈکراکٹ) یا سیاسی زہر دوڑا ہوا ہو ان مسائل کا حل کبھی بہترین طور پر نہیں ہو سکتا۔

میں نے جامعہ کے ایک تدریسی فرض کو ایک گنی گنائی تعداد کے لئے محدود کرنے کی تجویز پیش کی ہے۔ لیکن اس محدود تعداد میں میں نے ان لوگوں کو بھی شامل رکھا ہے جو سرکاری خدمتوں اور اعلیٰ پیشوں میں خالی جگہوں کو پُر کریں گے۔ اعلیٰ پیشوں کی جگہوں کے لئے جامعہ کے مختلف شعبے اب بھی فارغ التحصیل آدمی تیار کرتے ہیں۔ ان لوگوں کے علاوہ ایک اور قسم کے طلبہ بھی۔ میں نے جامعہ کی محدود تعداد میں داخل کئے ہیں۔ وہ وہ طلبہ ہیں جن پر جامعہ کی ساری توتیں صرف ہوں گی یعنی وہ علم کے رسیا جو علم کو خاص علم کی غرض سے حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ اگر جامعہ کو علم و فضل اور تحقیق کا دوامی گھر اور بے لاگ رائے کا مرکز بننا مقصود ہے تو اس قسم کے طالب علم جامعہ کی بقا کے لئے ضروری ہیں۔ کیوں کہ ایسے ہی طلبہ جامعہ کی زندگی کی جان ہوتے ہیں۔ اور یہی اس کی اعلیٰ سرگرمیوں کی آگ کو روشن رکھتے ہیں۔ ان سرگرمیوں کو دوسروں تک پہونچا کر ان کا تسلسل قائم کرتے اور ان کو چار چاند لگاتے ہیں۔ وہ ہمیشہ علم کی اس روشنی کے رکھوالے ہوتے ہیں جس کو "زرتشت نے اپنی پرستش کے چبوترے" اور "گلی لیو" نے اپنے رسدی گنبد میں جانا پہچانا تھا" اور جس روشنی کو اب بھی اس تاریکی کو اُجالا بنانا ہے جو ہمیں چوطرف سے گھیرے ہوئے ہے۔

جس اسکیم کا سایہ کی طرح دُھندلا خاکہ میں نے ابھی پیش کیا ہے جس سے ابتدائی یا جیسا کہ میں نے اس لفظ کو ترجیح دی ہے ناگزیر تعلیم کی تکمیل ہوگی، اور جس میں سے گزرنے کے بعد طلبہ کی بیشتر تعداد مدرسہ کو چھوڑ کر کھیت، دوکان، یا کارخانہ میں کام پر جانے لگے گی اور یہی لوگ بہ لحاظ کثرتِ قوم کے لشکر کے سپاہی ہوتے ہیں ـــ اس اسکیم سے میرا منشا ہر

کہ ان نوجوانوں کے تعلیمی اخراجات کی کفایت ہو جائے گی جو کسی نہ کسی طرح مدرسوں میں سے گزر کر سرکاری ملازمت کی تلاش میں سرگرداں، اس افسوس ناک بھیڑ کو بڑھاتے ہیں جس کو تعلیم یافتہ بے روزگاروں کی فوج کہا جا سکتا ہے۔ ان میں ان بدنصیبوں کا شمار نہیں ہے جو تحصیلی سند (ڈگری) کے لینے یا میٹرک یا اس سے بھی ابتدائی تعلیمی مرحلوں ہی میں ناکامیاب ہو کر رہ جاتے ہیں۔ یہ سب نہ صرف پبلک بلکہ اس سے بھی زیادہ اہم خانگی اخراجات کے نقطۂ نظر سے روپیہ، پیسہ، وقت اور قوت کے کورے قومی خسارے کے جیتے جاگتے اعداد ہوتے ہیں اور یہ سب روپیہ پیسہ بعض ایسی صورتوں میں بھی صرف کیا جاتا ہے کہ والدین دراصل اتنے اخراجات کی سکت نہیں رکھتے اس امر واقعی کو بھی پیش نظر رکھنا ضروری ہے کہ قوم کے اکثر و بیشتر نوجوان ناگزیر تعلیم کو ختم کر کے سرکاری ملازمت اور دیگر پیشوں کی جانب رُخ کرنے سے باز رہیں گے جن کی طرف آج کل لوگ اس طرح ٹوٹ پڑتے ہیں جیسا کہ لوگ اس مشہور سونے ـــــ مگر افسوس ہے کہ محض قصہ کہانی کے درخت پر ٹوٹ پڑتے تھے۔ غرض ناگزیر تعلیم سے فارغ ہو کر یہ نوجوان فطری طور پر زراعت صنعتوں اور حرفوں کارخانوں اور تجارت میں ہل چل ڈال دیں گے، کیوں کہ وہ ان راستوں پر اپنی ساری ذہانت اور قوت کو صرف کرنے لگیں گے جو بحالات موجودہ ایک محض خیالی، اقتصادی، اور سماجی ڈھکوسلہ کے پیچھے ضائع ہو جاتی ہے۔

میری التجا ہے کہ میری ان باتوں کے متعلق اپنے دل میں کسی غلط فہمی کو پیدا نہ ہونے دیجئے۔ میری تجویز رجعت قہقری کی نہیں ہے۔ اس کا منشا یہ نہیں ہے کہ تعلیم میں روڑے اٹکائیں جائیں اور اسے پھیلنے سے روکا جائے۔ میرا منشا اس کے بالکل برعکس ہے میں یہ ضرور چاہتا ہوں کہ آبادی کے بڑے حصے میں معیار تعلیمی یکساں ہو جائے لیکن ساتھ

ہی میں یہ بھی چاہتا ہوں کہ موجودہ اعلیٰ ثانوی اور کالج کی منزلوں میں سینکڑوں ناکامیابیوں سے جو مصیبت اور پریشانی پھیلتی ہے وہ باقی نہ رہے میری آرزو یہ ہے کہ اس طرح جو ذرائع تعلیمی بچ جائیں ان سے سب سے پہلے تو عامتہ الناس کی ناگزیر تعلیم کی اصلاح اور بعد میں پیشہ وری اور حرفتی تعلیم و تربیت کے انتظام میں کام لیا جائے تاکہ ملک کی ضرورتوں کے مطابق تعداد کی تعلیم فوقانی مدارس میں ہو سکے اور سب سے آخر میں جامعہ کی منزل میں بہترین ساز و سامان چند منتخب دماغوں کے لئے جو اپنی موزونیت کا ثبوت دے چکے ہوں فراہم کیا جائے۔

یہ امور محض مشورہ کے طور پر ہیں اور جن کو میں نے بہت کچھ ہچکچاتے ہوئے نہایت خاکساری کے ساتھ پیش کیا ہے منشا یہ ہے کہ اس پیچیدہ اور اٹل تعلیمی مسئلہ پر بحث مباحثہ کی تشویق اور چھیڑ چھاڑ ہو۔ مجھے تو یہ نظر آتا ہے کہ ہمارے موجودہ نظام تعلیمی پر بہ لحاظ تفصیلی نظم و نسق دونوں پہلوؤں سے جیسا کہ "بےکن" نے کہا ہے قبیلہ کے بت' سوار ہیں اور یہ وہی بت ہیں۔ جن کی حکمرانی انگلستانی تاریخ کے مختلف تعلیمی اور سیاسی زمانوں میں رہی ہے۔ ہوا یہ کہ گذشتہ صدی میں جو ماہرین فن تعلیم ہندوستان' آتے تھے وہ انہیں باتوں کو اپنے اصول اور مسلمات کی حیثیت سے ساتھ لاتے تھے نتیجہ یہ ہوا کہ ان خاص خیالات کی ہمارے موجودہ نظام تعلیمی میں پرورش اور نگہداشت ہوتی رہی یہاں تک کہ بہت سے امور اور خیالات پتھر کی لکیروں کی طرح راسخ ہو گئے۔ ان باتوں کے اثر سے ہماری جدید جامعہ کی اصلاح کے بحث مباحثے متاثر ہوتے ہیں۔ اور بعض موجودہ نظام کی داخلی خرابیوں کو محسوس کرنے اور ان سے نجات پانے سے باز رکھتے ہیں شدید ضرورت

ہے کہ ایک وسیع النظر نقطے سے بال کی کھال کھینچنے والی تحقیقات اس مسئلہ کے متعلق کی جائے اور اس تحقیقات پر مروجہ خیالات کی بیڑیاں نہ ڈالی جائیں۔ تعلیمی مسئلہ بے انتہا اہم ہے۔ ہر سال طرح طرح کی بہت سی کانفرنسیں قائم کی جاتی ہیں لیکن میں اس کو زیادہ ترجیح دوں گا کہ ایک شاہی کمیشن تشکیل دی جائے۔ جس کے ارکان بہ لحاظ قابلیت زوردار ہوں اور وہ ہندوستانی تعلیم کو ہر پہلو سے مطالعہ کرے۔ اس کمیشن کا میدان مطالعہ کسی ایک جامعہ یا کسی خاص منزل تک ہی محدود نہ رکھا جائے۔ بلکہ کل ہندوستانی تعلیم کے میدان پر حاوی ہو۔ کلکتہ کمیشن کی طرح اس میں یورپی ممتاز ماہرین تعلیم کا عنصر ضروری ہوگا اور ساتھ ہی ہندوستان میں اس وقت جو لوگ طرح طرح کی رائے اور خیال کے حامی ہیں ان میں سے بھی ارکان کا انتخاب کیا جائے اس طرح کے عنصروں سے جو کمیشن صورت پذیر ہوگی اس کی متفقہ سفارشات اس قابل ہوں گی کہ ان کو لوگ عام طور پر تسلیم کرلیں۔ اگر اس کی تجویز متفقہ نہ بھی ہوں تو بھی یہ بات کھل جائے گی کہ وہ امور کیا ہیں جن پر مستند ارباب اختلاف رائے رکھتے ہیں اور اس طرح اس کمیشن کی رپورٹ ہندوستان کے ارباب تعلیم اور حکمران دونوں کے لئے ایک انمول رہبر کا کام دے گی۔ اس کمیشن کے احاطہ تحقیقات میں وہ مسائل بھی داخل ہوں گے جن کی طرف میں نے توجہ دلائی ہے اور اس خطبہ کے دوران میں آگے چل کر توجہ دلاؤں گا۔

ذریعہ تعلیم۔ اگر مجھ سے یہ سوال کیا جائے کہ میری رائے میں موجودہ طریق تعلیم میں وہ کونسی چیز ہے جو خرابی اور کمزوری کی جڑ ہے تو میں بلا تامل یہ کہوں گا کہ وہ چیز یہ ہے کہ درس تدریس میں مادری زبان کو چھوڑ کر بیشتر پرائی زبان سے تفہیم کا کام لیا جاتا ہے۔ پرائی زبان سے میں یہ مراد لیتا ہوں کہ

وہ زبان جو لڑکے کی مادری زبان نہ ہو۔ اس کے سوا میں اور کسی خیال کو پرائی کے مفہوم میں شامل نہیں کرتا۔ پرائی زبان میں قدرت کا حاصل کرنا۔ اس بات کو ہندوستان کے نوجوانوں کے سامنے نصب العین کی حیثیت سے پیش کیا جاتا ہے۔ اور اسی کو تعلیم یافتہ ہونے کی علامت گردانا گیا ہے۔ پرائی زبان میں درس تدریس کے ہونے سے ذہنی قوت کی تضیع ہوتی ہے اور طلبہ کے نفوس پر دہرا بار پڑتا ہے۔ یہ بار لڑکوں کے نفس پر اس زمانہ میں پڑتا ہے جب کہ ان کا سن و سال اثرات کو آسانی سے قبول کرتا ہے اس زمانہ سے نکلنے کے بعد پھر لڑکے اس آسانی اور شوق سے تعلیم نہیں پا سکتے اس لئے اس چیز کو قبول کرنے کی بہار کا زمانہ نکل جاتا ہے۔ اور عین اسی زمانہ میں ہمارا انتظام تعلیمی طلبہ کے دماغ اور علم کے درمیان پرائی زبان کی دیوار کھڑی کر دیتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر کسی پرائی زبان میں طلبہ کو ایک حد تک مہارت ہو بھی جائے تو اتنی مہارت اس بات کی ضامن نہیں ہو سکتی کہ اس زبان میں جن باتوں کی تفہیم کی جائے گی طلبہ ان خیالات کو صحیح صحیح سمجھ لیں گے۔ سچ تو یہ ہے کہ پرائی زبان میں جن لوگوں تک خیالات پہونچائے جائیں وہ کبھی ان خیالات کو اسی طرح نہیں سمجھ سکتے جس طرح انہیں خیالات کو وہ اپنی زبان میں سمجھ لیتے کم سے کم یہ مان لینا پڑتا ہے کہ پرائی زبان میں مادری زبان کی سی سہولت خیالات کے سمجھنے میں نہیں ہو سکتی اور اس واقعہ کی گواہ وہ سخت محنت ہے جو پرائی زبان کے حاصل کرنے میں اٹھانی پڑتی ہے۔ اور یہ ایک ایسا امر واقعی ہے جو پرائی زبان کی دقت کو بلا کسی استدلال کے واضح کر دیتا ہے۔ جب ایسے لوگوں کی بولی کو جن کے قومی رجحانات اور خصائص یا ایک لفظ میں یوں کہئے جن کی 'جی نی' اس ہماری 'جی نی' اس سے اس قدر جداگانہ ہے۔ ذریعۂ تدریس بنایا جائے تو معمولی

طالب علم کے دماغ میں روڑے سے اٹکا دئے جاتے ہیں اور تیز ذہن والے لڑکے اسے ایک دل لگی سی سمجھتے ہیں۔ ذہین لڑکا پرائی زبان پر قابو پانے کی کوشش ناٹک بھاؤ کے ساتھ کرتا ہے۔ اس طرح کی تعلیم کو نہ تو علم وفضل سے سروکار ہوتا ہے اور نہ ہی اس کا تعلق ملک کی ضرورتوں سے ہوتا ہے۔ پرائی زبان کو لڑکا اس طرح سیکھتا ہے جس طرح ایکٹرا اپنے اپنے پارٹ یاد کرتے ہیں لڑکا اپنی قومی ذہنیت سے علحدہ ہو کر ایک اجنبی ذہنیت اختیار کرتا ہے اور اس طرح اپنے فطری جوہروں اور جی نی اس کو ماند کر دیتا ہے۔ اور اس مضمون کی اہمیت کو جو پرائی زبان کے ذریعہ سمجھایا جاتا ہے نسبتًا وہ وقعت نہیں دے سکتا جو دینی چاہئے۔ غرض کوئی طالب علم اپنی ذہنیت کی جیتی جاگتی فضا اپنے خیالات اور حسیات کو پرائی زبان میں ادا نہیں کر سکتا۔ اس ابتدائی اہم ترین زمانے میں لڑکے کی سوچ بچار پر ایک ایسی زبان کا بوجھ لادنا جس پر اس کو قابو نہیں اور جس زبان میں پردیسی ذہنیت رچی ہوئی ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ خیال اور راداۓ خیال میں جو نازک مناسبت ہے اس کا پیدا ہونا ناممکن ہو جائے حالانکہ اسی مناسبت پر دماغی سوچ بچار کا انحصار ہے۔ ایسے پرائے ذریعۂ تعلیم کا قابل افسوس نتیجہ یہی ہو سکتا ہے کہ خیالات اور اداۓ خیالات میں کڈھپ پن اور بھونڈ پن پیدا ہو جائے۔

## جامعہ عثمانیہ

آپ حضرات نے یقینًا جامعہ عثمانیہ کی بابتہ کچھ نہ کچھ بہ سبیل افواہ ہی ضرور سنا ہوگا۔ یہ ایک زبردست تجربہ ہے جو حیدرآباد میں اعلیحضرت اقدس واعلیٰ کی بیدار مغزانہ سرپرستی میں کیا گیا ہے اس یونی ورسٹی میں انگریزی زبان کو ایک لازمی زبان ثانی کی حیثیت دی گئی ہے

اور یہی اُس زبان کی ہندوستانی طلبہ کے لحاظ سے صحیح حیثیت ہمارے نصابِ تعلیمی میں ہو سکتی ہے۔ میں یہ کسی طرح نہیں چاہتا کہ آپ یہ خیال کریں کہ ہم نے انگریزی زبان کو جو یہ حیثیت دی ہے۔ اس کے یہ معنی ہیں کہ ہم حیدر آباد میں زبانِ انگریزی یا جدید تعلیم کے مخالف ہیں بات یہ ہے کہ ہم لوگوں نے بقیہ ہندوستان سے کچھ ـــ کچھ یوں ہی سا ـــ پہلے اس بات کو محسوس کر لیا کہ انگریزی تعلیم کا جو احسان ہم پر ہے وہ اور اس کی قدر و قیمت اس بات سے بے اندازہ زیادہ ہو جائے گی کہ اس علم کو جو زبانِ انگریزی سے ہم تک پہونچا ہے ہم اپنی ہی زبان میں حاصل کریں۔ یہ علم ہماری مستقبل کی قومی زندگی اور ترقی کی رُوح رواں ہے اور جب یہ ہماری زبان کے توسط سے آئے گا تو وقت اور ذہنی قوت کی تضیع نہ ہو گی۔ اور خیالات کو اپنا بنانے میں ان کو توڑ مروڑ کر ناقص اور بھونڈا کرنا نہیں پڑے گا ـــ یہی وہ عیب ہیں جو پرانی زبان کے وسیلۂ تدریس ہونے کے ساتھ لازمی طور پر وابستہ رہتے ہیں۔ یورپ طبعی سائنس کی دوڑ میں ہم سے اس قدر آگے نکل گیا ہے کہ کہ ہمیں یہ ماننا پڑتا ہے کہ سائنس اور دیگر علوم میں ہمیں مدتوں یورپ کے آگے زانوئے ادب تہ کرنا پڑے گا حیدر آباد میں ہم لوگ اس بات سے اس درجہ باخبر ہیں کہ ہم نے یہ نہیں کیا کہ یورپی علوم کے بندرگاہ سے اپنی علمی کشتی کا لنگر اٹھا لیں بلکہ ہم نے ان علوم پر اپنی پوری توجہ مزید زور کے ساتھ گاڑ دی ہے۔

اُردو میں ان کتابوں کا وجود ہی نہ تھا جو مختلف مضامین کی تدریس کے لئے ضروری ہیں۔ لیکن ہم اس بات سے مطلق خوف زدہ نہیں ہوئے۔ ہم نے ان کتابوں کو معرضِ وجود میں لانے کی کوشش فوراً شروع کر دی۔ ریاضیات۔ طبعیات۔ کیمیا۔ ارضیات۔ نباتیات حیوانات۔ حیاتیات۔ جغرافیہ۔ تاریخ۔ معاشیات۔ فلاسفی۔ ان سب مضامین میں بی، اے

کے معیار تک کتابیں ترجمہ ہو چکی ہیں، اور اب بہت سی کتابیں قانون، طب، اور انجنیری کے شعبوں کے لئے ترجمہ ہو رہی ہیں۔

اس غرض سے کہ طلبہ علم اور خیالات کی جدید ترین پیش قدمیوں سے روشناس رہیں۔ ہم نے اس پر زور دیا ہے کہ ہمارے طلبہ کی انگریزی کا معیار وہی رہے جو ہندوستان کی دیگر جامعات میں معین ہے اور یہ شرط نہ صرف شعبۂ فنون بلکہ ہر شعبہ ــــ دینیات، انجنیری، طب ــ کے ہر طالب علم کے لئے لازمی گردانی گئی ہے۔ انگریزی ادب پر اصرار کرنے سے ہمارا مقصد یہ ہے کہ ہمارے طلبہ کو ایک اور فائدہ بھی ہو۔ وہ یہ کہ ہر پیشہ کے مضامین کی تعلیم کے ساتھ ایک عام کلچر بھی وابستہ ہو جائے ہماری جامعہ کے امتحانوں میں اندرونی ممتحنوں کے ساتھ بیرونی ممتحن بھی ہمیشہ دوش بدوش رکھے جاتے ہیں اور ان بیرونی ممتحنوں نے ہمارے طلبہ کے سلجھے ہوئے بیان اور مضامین کی گرفت کی تصدیق کی ہے۔ یہ تصدیق قابل غور ہے اور اس سے ہمارے اس تجربہ پر گویا کامیابی کی مُہر ثبت ہو جاتی ہے۔ مجھے یقین کامل ہے کہ اس تجربہ میں ہم نے جو راستہ اختیار کیا ہے صرف وہی ایک ایسا راستہ ہے جس سے ہماری مادری زبان وسیع ترین علم، عمیق ترین خیالات، اور بلند ترین احساسات کے ادا کرنے کا قابل قدر وسیلہ بن سکتی ہے۔ اور اس طرح وہ نہایت زبردست ہتھیار گھڑا جا سکتا ہے، جس سے ہمارے عامۃ الناس مردوں اور عورتوں کی اعلیٰ تعلیم کا قلعہ مسخر کیا جا سکے گا۔ جامعۂ عثمانیہ جیسے کارنامہ کے غائر مشاہدہ کے بعد جس کا مجھے خوش نصیبی سے موقع ملا۔ آدمی محسوس کر سکتا ہے کہ ہندوستان اور ہندوستان کی دیسی زبانوں کو مادری زبان کے علاوہ کسی اور

زبان کے وسیلۂ تدریس بنانے سے کتنا نقصان پہونچا ہے ۔ ہر قوم کی طبعی جی نی اس' اور جوہر جدا گانہ ہوتے ہیں اور ان کے لیئے انہیں کی مادری زبان اظہار خیال کا بہترین وسیلہ ہو سکتی ہے ۔ پرائی زبان کے ذریعہ کوئی قوم نوع انسان کے ادبی یا علمی خزانہ میں اضافہ نہیں کر سکتی ۔ جو قوم اپنے خاص جوہروں ۔۔۔ اور جی ئی اس کے مطابق جو اللہ تعالےٰ نے اس کو عطا کی ہے اس طرح اضافہ کرنے میں ناکام رہے تو اس ناکامی سے اس قوم کی صلاحیت اور استعداد کی حد تک خود نوع انسان کو خسارہ اٹھانا پڑتا ہے کیوں کہ نوعِ انسان پہ قرضہ آتا ہے ۔ نوع انسان کا رہتی" دنیا تک" یہی وجہ ہے کہ یہ تجربہ ۔۔ نہیں اب میں اسے تجربہ نہیں ایک زبردست کارنامہ سمجھتا ہوں جو اعلیٰحضرت اقدس اعلیٰ نے جامعۂ عثمانیہ کی صورت میں پیش فرمایا ہے ۔ یہ کارنامہ اس قابل ہے کہ ہر ہندوستانی ماہر تعلیم اس سے ہمدردی اور اس کی تائید کرے ۔

## تجدیدی کام

ہندوستان میں جامعات کے کام کا بیشتر تجدیدی ہونا ناگزیر ہے اور اسی حیثیت سے جامعات کا کام اصلی ہوگا اور اس کی قدر و قیمت پائدار ہوگی ۔ سب سے پہلے تو جامعوں کا یہ فریضہ ہے کہ ہندوستانی طلبہ کی ذہنی نظر کو صحیح اور تندرست بنایا جائے ۔ جب تک ہندوستانی جامعات میں وسیلۂ تعلیم پرائی زبان رہی گی خیال اور زادۂ خیال میں کامل مطابقت پیدا نہ ہو گی جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ہندوستانی طلبہ کی ذہنی نظر صحیح اور سچی نہ ہو سکے گی ۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے زبان کے مسٔلہ کو ہندوستانی جامعات کے تجدیدی کام کی غرض سے پہلے رکھا ہے ۔

تاریخ۔ ہماری تاریخ کے اصلی ماخذوں کا باقاعدہ تحقیقی کام ہاتھ میں لینا ضروری ہے
ان ماخذوں کی تعداد بڑھتی جاتی ہے اور ان میں سے بعض کی صحیح تعبیر اور معنوں کا تعین
صرف ہندوستانی ہی کر سکتے ہیں۔ انسانی علم کے لئے اس تحقیقی کام سے بہت سی نئی
باتیں نکل آئیں گی۔ اور موجودہ درسی کتابوں میں ہندوستانی تاریخ کے مختلف زمانوں
اور ان کے امتیازات کے بارے میں جو باتیں پائی جاتی ہیں ان کی نظر ثانی کرنی
پڑے گی۔ تاریخی درسی کتابوں سے تاریخِ ہند کے متعلق ہمارے طلبہ نفسی نقوش حاصل
کرتے ہیں اور یہ نقوش اس لئے بہت گہرے ہوتے ہیں کہ یہ نفسی نمو کے ابتدائی زمانے
میں دل و دماغ پر مرتسم ہو جاتے ہیں۔ مثلاً یہ بات صحت کے ساتھ دریافت ہوتی
ہے کہ بدھ مت کا جس زمانہ میں ہندوستان میں راج تھا دوسرے مذاہب کے
ساتھ اس کے کیا تعلقات تھے۔ بدھ مت کے عروج کے کیا اسباب تھے۔ اور وہ
کونسی قوتیں تھیں جو اس کے زوال کا باعث ہوئیں۔ کیا بدھ مت نے اپنی تاریخ کے
کسی حصہ میں اور مذہب والوں کے ساتھ سیاسی جبر و تشدد کا برتاؤ کیا جیسی کہ بعد میں
خود اس کو سختیاں جھیلنی پڑیں۔ یہ بھی تحقیق طلب ہے کہ آیا بدھ مت ہندویت کے منجملہ
اور فرقوں کے ایک فرقہ کی حیثیت رکھتا تھا جو پھیلتا گیا اور لوگوں نے اس سے فیاضانہ
رواداری برتی۔ اچھا اب بعد کے ایک تاریخی زمانہ کو لی جئے۔ اس میں یہ امر معلوم
کرنا ہے کہ عربوں، افغانیوں، اور مغلوں کے حملے کہاں تک بدھ مت کے پیروکستانوں
کے حملوں سے ملتے جلتے ہیں؟ یہ حملے مذہبی جوش و خروش کا پھل تھے یا ان کی تہ
میں محض معاشیاتی اسباب تھے جن پر بعد کے مورخوں نے یا خود حملہ آوروں نے ملک گیری
کے جنون کو ڈھانکنے کی غرض سے مذہبی رنگ چڑھا دیا یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اورنگ زیب

اور ٹیپو سلطان جیسے فرماں روا آیا محض تعصب میں ڈوبے ہوئے تھے یا یہ کہ سیاسی مقاصد ہی ان کے کاموں کے محرک تھے۔ یہ سوال ان تاریخی دستاویزوں کی بنا پر ہوتا ہے جواب ہاتھ لگی ہیں اور شائع کی گئی ہیں۔ مثلاً ایک عالمگیری فرمان میں بنارس کے مسلمان صوبہ دار کو حکم دیا گیا ہے کہ وہ اپنے صوبہ میں ہندو مندروں کے اوقاف کی احترام اور احتیاط کے ساتھ نگہداشت کرے اور اس بات کا خیال رکھے کہ ہندو رعایا پوری آزادی کے ساتھ اپنے مذہبی رسوم ادا کرتی رہے۔ دوسری دستاویز میں ٹیپو سلطان کے احکام ہیں۔ ٹیپو سلطان کے والد کے بابت یہ مشہور بات ہے کہ انہوں نے اپنے ہندو آقاؤں کے ساتھ ہمیشہ احترام اور وفاداری کو ملحوظ رکھا۔ ٹیپو سلطان کے احکام یہ تھا کہ برہمن پجاریوں کو دل کھول کر روپیہ دیا جائے اور ان سے استدعا کی جائے کہ وہ دشمنوں پر ٹیپو سلطان کی فتح یابی کے لئے دعا کریں۔ اب جو تاریخیں مروج ہیں ان میں جنوبی ہند نے تاریخ ہند کے دلچسپ فسانہ ہندی کلچر اور ہندو مسلم اتحاد میں جو اضافہ کیا ہے اس کا ذکر کافی طور پر نہیں ہے۔ بہت کم لوگ جانتے ہیں کہ دکن کے مشہور وزیر محمود گاوان نے ایک سکونتی کالج قائم کیا تھا جس کے آثار اب بھی جنوبی ہند کی تعمیری یادگاروں میں ایک شاندار یادگار ہیں اور یہ کہ اسی محمود گاوان نے کامیابی کے ساتھ عامتہ الناس کی تعلیم کا ایک نظام قائم کیا۔ ملک عنبر ایک سپاہی اور مدبر تھا نظام شاہی عہد میں اس نے مال گزاری میں جو جو اصلاحیں کیں۔ ان سے بھی شاذ و نادر ہی لوگ واقف ہیں حالانکہ ملک عنبر کے نام کی اس طرح شہرت ہونی چاہیے جیسی کہ ٹوڈرمل کی ہے۔ گنتی کے ہندوستانی ایسے ہیں جو وجیا نگر، بہمنی قطب شاہی اور عادل شاہی سلطنتوں کی تاریخ سے واقف ہیں ان سلطنتوں نے ہندو اور مسلم عنصروں کو کیمیائی ترکیب دی

اور اس شیرازہ بندی سے ایک خیالات سے مالا مال، ادب شاندار عمارات خیر گستر سیاسی ڈھانچ اور روادار نظم ونسق پیدا کیا اور آج کل بھی ان چیزوں کے آثار دکن میں باقی ہیں۔

## فنون لطیفہ

میں اس بارے میں جو مثال پیش کرنے والا ہوں وہ بھی مملکت آصفیہ سے ہی لی گئی ہے۔ اجنٹہ کے غاروں کا مسئلہ بھی حل کا طالب ہے۔ غار ہائے اجنٹہ قدیم فنون لطیفہ کا ایک قیمتی خزانہ ہیں۔ اور دنیا کے دور دراز حصوں کے مصوروں کے لئے ایک تیرتھ گاہ ہیں۔ ان غاروں کو دیکھ کر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس کی کیا وجہ تھی کہ یہ عجیب وغریب اعلیٰ اور مکمل فنِ نقاشی ہماری تاریخ کے ایک خاص زمانے میں پیدا ہوا اور رائج رہا اور بعد نا پیدسا ہو گیا آپ سر جان مارشل سے نا واقف نہیں ہیں۔ دولتِ آصفیہ کے ان اَن مول خزانوں کو زمانہ اور موسم کی دست برد سے مامون رکھنے میں انہوں نے بڑی مدد کی ہے آپ کپتان گلاڈس ٹن کو بھی جانتے ہیں جو بمبئی اسکول آف آرٹ کے صدر ہیں اور جنہوں نے پند ونصیحت اور عملی مثال سے اس بات کی کوشش کی ہے کہ نقاشی کی ہندوستانی طلبہ کو ترغیب دلائی جائے کہ وہ اپنے نقاشی کے اعلیٰ تخیلات کے لئے اجنٹا کے نقش ونگار کا مطالعہ کریں۔ یہ دونوں حضرات میرے دوست ہیں۔ اور ان دونوں نے ہم زبان ہو کر یقین دلایا ہے کہ نقاشی کے وہ عطیات۔ خصوصاً خط وخال کی دل فریبی کا ملکہ ہندوستانی طلبہ میں پوشیدہ ہیں اور یہی وہ عطیے ہیں جن سے اجنٹا کی دیواری نقاشیاں ظہور میں آئی ہیں۔ ہندوستان سے میں بدھ مت کے مفقود ہونے کے ساتھ ہی یہ فن بھی مٹ گیا۔ یہ معلوم کرنا کس قدر ضروری،

کہ وہ کیا سماجی، سیاسی اور تعلیمی حالات تھے جنہوں نے ان گراں بہا عطیات کے عملی اظہار کو یک لخت روک دیا۔ پھر مغلوں کے زمانہ میں وہ کیا اسباب تھے کہ یہی خداداد ملکہ ننھی ننھی تصویروں کی نقاشی میں جلوہ گر ہوا گو یہ صورت اجنٹا والی نقاشی کی طرح دل کش نہ تھی سب سے آخر میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اب کن حالات کے پیدا کرنے کی ضرورت ہے جن سے ان عطیات کا پورا پورا اظہار ہو اور پھر فنون لطیفہ کی دنیا میں ہندوستان کو اپنا پرانا رتبہ حاصل ہو۔ مجھے روز بروز اس بات کا یقین واثق ہوتا جاتا ہے کہ جن قوتوں کے بل پر ہندوستان کی وقعت کا سکہ مغربی دنیا کے دل پر بیٹھے گا اور قومی وقار کے ساتھ برطانوی شاہنشاہی میں ہندوستان کو وہ رتبہ ملے گا جس کا وہ مستحق ہے۔ ان قوتوں میں کی ایک زبردست قوت یہ بات بھی ہوگی کہ مغرب روز افزوں طور پر ہندوستانی فنون لطیفہ اور کلچر کی شانداری اور بزرگی کو تسلیم کرتا جائے یہ ایسے مسائل ہیں کہ کوئی نقاشی کا مدرسہ انہیں حل نہیں کرسکتا۔ اس وجہ سے کہ نقاشی کے مدرسہ کا بڑا کام یہ ہے کہ نقاشی کے عملی مسائل اور نقاشی کے نمونوں کی پیداوار کی نگہداشت کرے۔ یہ مسائل سوچنے والے دماغ — یعنی جامعہ کے لئے ہیں۔ میں یہ نہیں چاہوں گا کہ جامعہ نقاشی کی تعلیم کے وہ فرائض بھی اپنے ذمہ لے لے جو اعلیٰ ماہرین فن کا ہی حصہ ہیں۔ لیکن مدرسہ نقاشی کے صدر کو جامعہ کی مجالس میں بہ لحاظِ عہدہ جگہ ملنی چاہیئے تاکہ فنِ لطیفہ کا عملی پہلو سے یا اعلیٰ نصب العین سے جدا نہ ہونے پائے۔ جامعہ کا کام یہ ہوگا کہ فنِ لطیف کے اعلیٰ ترین مقاصد کو نظروں سے دور نہ ہونے دے اور اس بات کا خیال رکھے کہ نقاشی کے مدرسے اعلیٰ فنی مطمحِ نظر سے گر کر محض اس کام کے رہ جائیں کہ نقشہ کشی (ڈرائینگ) کے معلموں کو تربیت دیا

کریں۔ معلموں کے تربیتی مدرسوں کی نوبت کو نہ پہونچنے پائیں مدارس نقاشی کے اس طرح اپنے رتبہ سے نہ گرنے کا یقیناً کوئی اندیشہ نہیں ہو سکتا جب تک ہاویل، برسی براون گلاڈس ٹن سالومن یا گنگولی جیسے ارباب فن ان کے صدر ہیں۔

مدارس نقاشی کی طرح میں بھی نہیں چاہوں گا کہ جامعہ مدرسہ انجنیری یا مدرسہ زراعت کو راست اپنے ہاتھ میں لے لے۔ لیکن میری یہ آرزو ضرور ہے کہ ان مختلف درسگاہوں کے قائم مقام جامعہ کی مجالس میں جگہ پائیں تاکہ تعلیمی میدان کا ہر عملی اور نظری گوشہ جامعہ جیسی فاضل اور اپنے خاص دائرہ میں سب سے افضل ــــ جماعت کی معمولی ذہنی نظر سے دور یا پوشیدہ نہ رہے۔

**سائینس**۔ سائینس کے بارہ میں مجھے زیادہ کہنے کی چنداں ضرورت نہیں علم کے اس رُخ پر ہمیں ترقی اور تحقیق کی جتنی شدید ضرورت ہے اس کو سب لوگ اب تسلیم کرتے ہیں۔ ہندوستان نے سائینس کے میدان میں خصوصاً علاجیات اور نفسیات میں جن امر کا اضافہ کیا ہے اُن کی تحقیق ضروری ہے۔ ساتھ ہی ان عملیات کیمیائی کو دوبارہ دریافت کرنا ہے جس کو اب بھلا دیا گیا ہے۔ لیکن جن کے وجود کا پتہ ہندوستان کی قدیم صنعتوں اور فنون لطیفہ کے مطالعہ سے چلتا ہے یہ سب اُمور ہندوستانی جامعات کے شعبۂ سائینس کی سرگرمیوں کا نہایت مناسب اور سودمند میدان ثابت ہوں گے۔

سائینس کی تعلیم کے بارہ میں مجھے ایک تنبیہی آواز بھی کان میں ڈالنی ہے۔ وہ یہ ہے کہ سائینسی تحقیق کے ایسے مدارس قائم کرنے کا رجحان بڑھتا جاتا ہے جو جامعہ سے بے تعلق اور خودمختار رہتے ہیں۔ میری رائے میں اس قسم کی بے تعلقی جامعہ اور اُن مدارس دونوں کے لئے ناپسندیدہ ہے۔ جامعہ سے جس حد تک تحقیق اور اُس کے ذرائع دُور

کر دیئے جائیں گے اس حد تک جامعہ اپنے کام کے زیادہ اعلیٰ اور تحقیقی رخ میں کمزور پڑتی جائے گی۔ دوسری طرف جامعہ کی علم پرور فضا سے تحقیقی مدارس بے تعلق ہو جائیں گے اور ان کا مطمحِ نظر تنگ اور اُن کے مسائل حل طلب اور کام کا میدان محدود ہو جائے گا میرا مطلب یہ نہیں ہے کہ ہر جامعہ ایگ ری کل چرل انس ٹی ٹیوٹ اسی پیمانہ پر جیسا کہ پوسا میں ہے یا کلکتہ کا سا مدرسہ ٹراپی کل مے ڈیشن یا بنگلور والے انس ٹی ٹیوٹ کی سی علمی تحقیق گاہیں اپنے آپ سے ملحق کرے۔ میں جس بات پر زور دینا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ اس طرح کی سب تحقیق گاہیں بجائے اس کے کہ اپنی اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد علیٰحدہ رکھیں کسی نہ کسی ہندوستان کی جامعہ سے متعلق ہو جائیں اور ان میں ہندوستان کے ہر حصہ کے طلبہ شریک ہو سکیں۔ اس سے یہ ہوگا کہ مرورِ زمانہ کے بعد ہر ہندوستانی جامعہ کسی نہ کسی خاص فن کا مرکز بن جائے گی اور اسی اپنی خاص علمی شاخ اور تحقیقی میدان میں شہرت حاصل کرے گی۔

## تخلیقی کام

جن مسائل کی تحقیق کی طرف میں نے اشارہ کیا ہے ان کا لازمی طور پر ہمارے ہاں کے معاشیاتی مسائل پر اثر ہوگا۔ یہ معاشیاتی مسائل مال گزاری اور مالی اور آخر میں چل کر ہمارے سیاسی اور سماجی مسئلوں پر اثر ڈالیں گے۔ اس طرح ہندوستانی جامعات کا کام جو اولاً بیشتر تجدیدی ہوگا — یعنی جو کام کی باتیں ملک میں پہلے تھیں لیکن اب تباہ یا ناپید ہو گئی ہیں۔ ان کو پھر زندہ کرنا۔ یہ تجدیدی کام ساتھ ہی ساتھ بہترین اور اعلیٰ ترین معنوں میں تخلیقی کام بھی ثابت ہوگا۔ اس لئے کہ اس کی بنیاد

جوش انگیز داستانِ ماضی اور اس کی منزلِ مقصود قابلِ ناز اور قومی قوت کا مستقبل ہوگی ہندوستان اب کسی عہدِ پارینہ کے حوالی کی طرف لوٹ نہیں سکتا۔ خواہ یہ تغیر بھلا ہو یا برا تجربہ اور اقوام کے تصادم نے ہمیں بدل دیا ہے۔ اب اس کا انحصار بیشتر ہمیں پر ہے کہ اس بات کا تصفیہ کریں کہ یہ تغیر ہمارے وطن کے لئے آخر میں چل کر بھلا ثابت ہو یا برا ہم جس زمانے میں زندگانی کر رہے ہیں اس کے مناسب حال نئے نئے مسائل کا ہمارے سامنے آنا اور ہمارا ان مسائل کو حل کرنا ضروری ہے۔

# تعلیمِ نسوان

ان مسائل میں سے صرف ایک کو لیجئے ـــ مسئلہ تعلیم نسوان میرا یہ راسخ عقیدہ ہے کہ آج کل ہندوستان کی شدید ترین ضرورت یہ ہے کہ خاتونوں کو تعلیم دی جائے ایک غیر تعلیم یافتہ ماں پڑھے لکھے بچہ کے لئے ادھوری ماں ہوتی ہے۔ ہندوستان کی قوت پاک خیالی اور اخلاص مندی میں من حیث القوم نسوانی دنیا کے تعلیم یافتہ ہونے سے جو اضافہ ہوگا۔ اس کا اندازہ بھی ممکن نہیں۔ سوال یہ ہے کہ کیا ہم اندھے پن کے ساتھ نسوانی تعلیم میں یورپ کی تقلید کریں یا ایک تعلیمی نظام ایسا معرض وجود میں لائیں جو ہماری روایات اور ہمارے ملک کی ضرورتوں کے لحاظ سے زیادہ موزوں ہو مجھے روز بروز اس بات کا احساس ہوتا جاتا ہے کہ عموماً جو تعلیم ہندوستانی لڑکیوں کے مدرسہ میں دی جاتی ہے وہ کچھ زیادہ موزوں نہیں ہے اس لئے کہ اس سے ہندوستانی نسوانیت کے بہترین جوہر ابھرتے نہیں۔ موجودہ تعلیم میں ہندوستان کی گذشتہ بڑی نامور خواتین کی زندگانی اور کارناموں، ہندوستانی مستورات کے روحانی لگاؤ جس کے لئے

ان کی روح تڑپتی ہے۔ اور اُن ہندوستانی گھروں کی خاص معاشیات کا جن کی وہ ایک دن ملکہ بنتی ہیں کچھ لحاظ نہیں کیا جاتا اس قسم کی تعلیم کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس طرح کی جدید تعلیم یافتہ ہندوستانی ماں خصوصاً ایسی صورت میں کہ قوی خاندانی روایات اس کی روک تھام نہ کریں جس گھر کی گھروالی بنتی ہے اس کو آدھا تیتر اور آدھا بٹیر سا بنا دیتی ہے۔ حالانکہ ہونا یہ چاہئے کہ گھر ظاہر اور باطن دونوں لحاظ سے ہندوستانی رہے۔ البتہ یورپی کلچر کی بہت سی باتوں کو سچ مچ جذب کر کے اپنے آپ کو زیادہ قیمتی بنا لے۔ یہ نہ ہو کہ یورپ کی باتوں کا ہلکا اور سطحی رنگ لے لے اوپر چڑھا لے۔

ان اقتدارات کے ملتے ہی جو میں جامعہ کے تفویض کرنا چاہتا ہوں، جامعہ کو اس بڑے مسئلہ سے فوراً دست و گریباں ہو جانا پڑے گا سچ یہ ہے کہ میں ان اقتدارات کے بغیر بھی اس بات کا آرزومند ہوں کہ جامعہ اس زبردست معاملے میں پبلک رائے کی اب بھی دانش مندانہ رہبری کرے۔ جس تعلیمی کمیشن کی میں نے سفارش کی ہے اس کو اپنے دیگر مضامین دریافت طلب میں۔ اس مسئلہ کو بھی شامل کرنا ہوگا اور جس وقت اس بارے میں یہ کمیشن تحقیقات کرے گی تو اس وقت اپنے ارکان میں صاحب الرائے ہندوستانی خواتین کو بھی داخل کرنا پڑے گا تاکہ کمیشن کی رائے اس خصوص میں بھی وقیع اور قابل تسلیم ہو جائے۔

جب جامعہ اپنے دائرہ اثر میں سوچنے والے دماغ کی حیثیت حاصل کر لے گی تو پھر اس طرح کے نئے مسائل رد و قدح اور حل کے لئے اور نئے تخلیقی کام اس کے سامنے آجائیں گے۔

ایکا۔ ہندوستان کو جس چیز کی مسلمہ طور پر نہایت شدید ضرورت ہے اور جس کے پیدا کرنے

کی جامعہ خاص صلاحیت رکھتی ہے ـــ وہ چیز اتحاد ہے ایسے لوگ موجود ہیں جن کا خیال ہے کہ آج کل اتحاد کے پہلو سے ہماری حالت پہلے سے بدتر ہے میرا اس خصوص میں جو پہلو ہے وہ اس قدر مایوس کرنے والا نہیں ہے۔ میرا خیال ہے کہ ہم اپنی ساری تاریخ کے دوران میں کبھی اتحاد کے اتنے قریب نہیں تھے جتنے کہ آج کل ہیں۔ اس صورتِ حال کے لئے اور چیزوں کے علاوہ جیسا کہ بہت سے اربابِ رائے کا خیال ہے۔ ہم بیشتر اسی چیز کے رہینِ منت ہیں جس کو میں نے موجودہ تعلیمی نظام کا ایک زبردست نقص بتلایا ہے یعنی سارے ہندوستان کے لئے ایک پرائی زبان کا وسیلہ تعلیم قرار دیا جانا۔ اگر مجھے اس کا گمان بھی ہوتا کہ دیسی زبانوں کو اس حیثیت کے دینے سے جس کی وہ مستحق ہیں ہم نے اب تک اتحاد کی طرف جو پیش قدمی کی ہے وہ سب ہاتھ سے جاتی رہے گی تو میں اپنی تو یہ کہتا ہوں کہ دیسی زبانوں کو وسیلہ تعلیم گردانے کے مسئلہ کو پیش اور اس کی تائید کرنے میں ہچکچاہٹ ہوتی اب جتنا کچھ اتحاد موجود ہے اس کے بھی نہ ہونے کی صورت میں جو کچھ میں نے جامعہ کے متعلق خیالات ظاہر کئے ہیں وہ محض ایک خوابِ پریشان اور ہندوستان کا آئندہ ایک زبردست قوم بننا ایک خالی خولی ڈھکوسلہ رہ جاتا ہے لیکن میں اس بات کو نہیں مانتا کہ ہماری دیسی زبانوں کو وسیلہ تعلیم بنانے سے ہم بہ حیثیت تعلیم رجعت قہقری کریں گے۔ اب ہم اپنی تاریخ کے تلخ سبق حاصل کر چکے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ اس وقت ہم میں پھوٹ کے آثار نمایاں ہیں۔ جن سے ہمارے وطن کی ترقی کے ہوا خواہ اور ہندوستان کے شاندار مستقبل پر اعتماد رکھنے والے دوستوں کو بھی بے چینی اور تشویش ہوتی ہے۔ لوگ موجودہ افسوس ناک فسادوں کے اسباب مختلف بیان کرتے ہیں لیکن اصلی سبب جو سارے فساد کی جڑ ہے وہ محض جہالت ہے

جہالت کے برخلاف علم ایکا پیدا کرتا ہے یہی وجہ تھی کہ رسول عربی (صلعم) نے نوع انسان کو جو پیغام دیا وہ ایکے کا پیغام تھا۔ اور اس برگزیدہ ہستی نے علم کی ضرورت پر اس قدر زور دیا یُوزَنُ یَومَ الْقِیَامَۃِ مِدَادُ الْعُلَمَاءِ بِدَمِ الشُّھَدَاءِ قیامت کے دن علماء کی روشنائی شہداء کے خون سے تولی جائے گی "خالق کی کائنات کا ایک ساعت کا مطالعہ سال بھر کی عبادت سے بہتر ہے"

ہماری جامعوں میں ہندو اور مسلمان اور سکھ اور پارسی، عیسائی اور یہودی ایک ہی جگہ اکھٹے ہوتے ہیں اور وہ اس جگہ حق کے طالب بن کر اور جاہلوں کی تنگ خیالیوں کو چھوڑ کر آتے ہیں۔ یہ لوگ خلوص اور صداقت کے ساتھ اور اس نیت سے کہ کل نوع انسان کی بھلائی ہو حق کے جویا ہوتے ہیں اور یہی حق کی طلب ان کو۔ حالاں کہ وہ اس بات سے بے خبر رہتے ہیں۔ اس ذاتِ باری کے قریب لے جاتی ہے جو ساری کائنات کا مالکِ لاشریک اور نفسِ انسانی کا رحیم و کریم خالق اور علم اور روشنی کا اصلی منبع ہے۔

جامعہ کی علمی اور ذہنی فضا قومی ایکے کی زیادہ ضامن ہو سکتی ہے بمقابلہ ایسی جگہوں کے جہاں فرقہ بندی کی عضو بند صورت میں تفرقہ دوامی حیثیت اختیار کر لیتا ہے اور جہاں آزادانہ رائے کا گلا گھونٹ دیا جاتا ہے۔ جامعہ کی حیثیت کو اس قدر بلند کرنا ضروری ہے کہ اس کی عقل و دانش کی آواز فرقہ پروری کی غل پکار کے باوجود لوگوں تک پہونچ سکے۔ سچ تو یہ ہے کہ وہ قوم دانش مند ہے جو دانش مندی کا بول بالا کرے۔

میری اپیل آپ سے یہی ہے کہ اس طرح کا دلوں کا اتحاد قائم کیا جائے جس کی بنیاد یہ ہو کہ مختلف تمدنوں اور نسلوں نے اس ہمارے وطن کو جن کلچر کی چیزوں سے

